الصرف ام العلوم والنحو ابوها

صرفی طلبا کی رہنمائی

# شرح صرف بہائی

تالیف

استاذ العلما، شیخ الحدیث حضرت علامہ

## محمد عبد الغفور الوری

ناشر

جامعہ محمدیہ فیاض العلوم ایبونڈ

بسم اللہ الرحمن الرحیم




نام کتاب: صرفی طلباء کی رہنمائی شرح صرفِ بہائی

تشریحی نکات: شیخ الحدیث علّامہ محمد عبد الغفور الوری

ترتیب: صاحبزادہ قاری احمد سعید الوری

منتظمِ اشاعت: صاحبزادہ مولانا محبوب سرور الوری (جامعہ فیاض العلوم)

کمپوزنگ: محمد صدیق ولی فریدی (جامعہ ہذا)

بارِ سوم: 2017ء

تعداد: 1100

قیمت: 125 روپے (3 پونڈ)

ناشر: مکتبہ جامعہ مجددیہ فیاض العلوم رائیونڈ لاہور

ملنے کے پتے

★ ضیاء القرآن پبلی کیشنز داتا دربار صاحب لاہور
★ مکتبہ مہریہ کاظمیہ متصل انوار العلوم ملتان
★ مکتبہ اعلیٰ حضرت داتا دربار مارکیٹ لاہور
★ آستانہ عالیہ شیر ربانی شرقپور شریف
★ نظامیہ کتاب گھر اُردو بازار لاہور
★ مکتبہ شبیر برادرز اُردو بازار لاہور
★ مکتبہ فریدیہ ہائی سٹریٹ ساہیوال
★ نعیمیہ بک سٹال غزنی سٹریٹ لاہور



برائے رابطہ: مولانا حافظ محمد مطلوب الوری 0300-4256623

صاحبزادہ مولانا عبد الرسول الوری UK
07811808452
07791543745
07772465864

17-Oxley Rd. Preston, Lancashine, (PR1-5QH) England

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# پیشِ لفظ

## نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ وَ نُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

اَمَّا بَعۡدُ! جملہ اہل علم واسلام حضرات کی خدمت میں مؤدبانہ گزارش ہے کہ یہ مختصر اور جامع کتاب "صرف بہائی" علمِ صرف کی پہلی کتاب ہے جو اصل فارسی زبان میں ہے۔ ہمیشہ درس نظامی کے کورس میں شامل رہی اور اکابر علماء کرام اِسے طلباء کو ازبر یاد کراتے کیونکہ اساسِ علمِ صرف تین چیزوں پر ہے:

سہ اقسام شش اقسام ہفت اقسام

اور اس کتاب میں جس اسلوب اور جامعیت سے ان کو بیان کیا گیا ہے مبتدی طلباء کے ذہن نشین کرنے، کرانے کے لیے اور کتابوں میں وہ انداز تقریباً نہیں اور اکابر اساتذہ کرام اس کتاب کے صرف چار، پانچ صفحات پڑھاتے اور وہ سمندر کو کوزے میں بند کرنے کے مترادف ہوتا۔ آہ! افسوس اب نہ وہ پڑھانے والے نظر آتے ہیں اور نہ پڑھنے والے، اِلَّا قَلِیۡل۔ اور "اَلۡقَلِیۡلُ کَالۡمَعۡدُوۡم" اکابر علماء کرام، فارسی آسان قاعدہ، مصدر، فیوض، کریما، نامِ حق سے سکندر نامہ تک فارسی پڑھتے اور پڑھاتے اور طلباء میں اس کا شوق پیدا کرتے ترغیب دیتے۔

اب دن بدن حالات بدلتے جارہے ہیں۔ فارسی کو چھوڑ رہے ہیں، فارسی کی کتابوں کے بجائے اُردو میں اپنی مرضی کی کتابیں پڑھنی پڑھانی شروع کر رکھی ہیں۔ پہلے درسوں میں پڑھنے والے طلباء سے جب پوچھا جاتا تو فوراً کتابوں کا نام لیتے کہ صرف میں یہ یہ اور نحو میں یہ یہ۔ اب جب پوچھا جائے کہ کیا پڑھتے ہو تو آگے سے جواب یہ ہوتا ہے کہ صرف ونحو پڑھتا ہوں۔ جب کہا جائے کون کونسی کتابیں تو کہتے ہیں صرف ونحو کی۔ اور کسی کتاب کا نام تک یاد نہیں ہوتا۔ کتاب کیسے یاد ہو جب کوئی درسِ نظامی کی کتاب کی طرف توجہ دی جاتی ہے نہ دلائی جاتی ہے۔ ماسوائے بڑی بڑی دینی درسگاہوں کے مدرسین وطلباء کے۔

الختصر میرے شیخ زبدۃ العارفین، حجۃ الکاملین حضرت قبلہ ثانی لاثانی میاں غلام اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مدرسہ جامعہ

حضرت میاں صاحب (رحمۃ اللہ علیہ) میں مناظرِ اسلام، محققِ زماں، جامع معقول ومنقول حضرت علامہ قاضی محمد عبدالسبحان صاحب کھلابٹی ہزارہ رحمۃ اللہ علیہ کو صدر مدرس کی حیثیت سے جامعہ میں بلایا، ناچیز محرر (محمد عبدالغفور الوری) نے اُن سے پڑھا اور صرف کی پہلی کتاب صرف بہائی انھوں نے شفقۃً پڑھائی ورنہ ان کے پاس بڑے بڑے اسباق تھے۔

اُس پڑھائی کی ایک جھلک یہ ہے جو ناچیز اپنے بعض شاگردوں کے بہت اصرار کے پیشِ نظر مختصراً اُردو میں پیش کر رہا ہے۔ اِس سے مستفید ہونے والے کرم فرماء اپنی خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں اور کہیں اگر کوئی کوتاہی یا غلطی نظر آئے تو ضرور مطلع فرمائیں اگلے ایڈیشن میں درستگی کر دی جائے گی اور اگر کوئی بات پوچھنی ہو تو پوچھ سکتے ہیں مگر بالمشافہ پوچھیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ یہ تحریرِ صرف بہائی اُردو میں اس لیے پیش کی ہے کہ درسیات میں کتاب کا نام تو باقی رہے۔

اس مختصر تحریر میں میرے ساتھ جن دوستوں نے بھی تعاون کیا میں اُن کا تہہ دل سے مشکور ہوں بالخصوص مولانا محمد صدیق ولی فریدی صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ، جنھوں نے میرے ساتھ بھرپور تعاون کیا اور اس کتاب کے کمپوز کرنے اور چھپنے اور ترسیل وغیرہ میں پیش پیش رہے۔ اللہ تعالیٰ انھیں دارین کی نعمتوں اور برکتوں سے مالامال فرمائے والسلام مع الاحترام

دُعاءجو!

محمد عبدالغفور الوری

مہتمم جامعہ مجددیہ فیاض العلوم منڈی رائے ونڈ لاہور

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ضروری ہدایت

ہر علم کے حاصل کرنے والے مبتدی کو تین چیزوں کا جاننا ضروری ہے۔

اوّل: اُس علم کی تعریف کا تا کہ مجہول شے کا طالب ہونا لازم نہ آئے۔

دوم: اُس علم کی غرض کا تا کہ اس کی کوشش بیکار نہ جائے۔

سوم: موضوع اس علم کا تا کہ اپنے مقصود کو غیر مقصود سے محفوظ رکھ سکے۔

**سوال** صرف کا معنی کیا ہے؟

**جواب** صرف کا لغوی معنی مطلق پھیرنا ہے۔

اور صرفیوں کی اصطلاح میں صرف کا معنی ہے:

"تَحۡوِیۡلُ الۡاَصۡلِ الۡوَاحِدِ اِلٰی اَمۡثِلَۃٍ مُّخۡتَلِفَۃٍ لِّمَعَانٍ مَّقۡصُوۡدَۃٍ لَّاتَحۡصِلُ اِلَّا بِھَا"۔

**ترجمہ** اصل واحد کو مختلف مثالوں / صیغوں کی جانب ایسے معانی مقصودہ کے لیے پھیرنا جو اِن امثلہ مختلفہ سے ہی حاصل ہو سکتے ہوں۔

**سوال** علم صرف کی تعریف کیا ہے؟

**جواب** علم صرف کی تعریف یہ ہے

"اَلصَّرۡفُ عِلۡمٌ بِاُصُوۡلٍ یُّعۡرَفُ بِھَا اَحۡوَالُ اَبۡنِیَۃِ الۡکَلِمِ الَّتِیۡ لَیۡسَتۡ بِاِعۡرَابٍ"۔

**ترجمہ** علم صرف ایسے قواعد کے جاننے کا نام ہے جن کے سبب سے ابنیّہ کلمہ کے حالات بلالحاظ اعراب کے معلوم ہوں۔

**علم صرف کا موضوع:** "اَلْکَلِمَةُ مِنْ حَیْثُ الصِّیْغَةِ"

**ترجمہ** یعنی موضوع علمِ صرف کا کلمہ ہے باعتبار صیغہ کے۔

**علمِ صرف کی غرض:** "صِیَانَةُ الذِّهْنِ عَنِ الْخَطَاءِ اللَّفْظِيِّ مِنْ حَیْثُ الصِّیْغَةِ"

**ترجمہ** کلامِ عرب میں صیغہ کے اعتبار سے خطاءِ لفظی کے واقع ہونے سے ذہن کو محفوظ رکھنا۔

**سوال** پیچھے یہ تو فرمایا گیا ہے کہ ہر طالبِ علم کے لیے علم کے شروع کرنے سے پہلے اُس علم کی تعریف، غرض اور موضوع کا جاننا ضروری ہے مگر یہ بھی بتایا جائے کہ یہ خود تعریف، موضوع اور غرض کی کیا تعریف ہے؟

**جواب** مطلق تعریف کا لغوی معنی ہے: "مَا یُعْرَفُ بِهٖ الشَّیْءُ"

**ترجمہ** یعنی جس کے ذریعہ سے چیز پہچانی جائے۔

اور تعریف کی اصطلاحی تعریف یہ ہے: "مَا یُمَیِّزُ بِهٖ الشَّیْءُ عَنْ جَمِیْعِ مَا عَدَاهُ"

یعنی اصطلاح میں تعریف اُسے کہتے ہیں جس کے ذریعہ سے چیز اپنے تمام ماسوا سے ممتاز ہو جائے۔

**موضوع:** لغت میں نہادہ شدہ یعنی رکھا گیا ہے۔

اور اصطلاح میں "مَا یُبْحَثُ عَنْ اَحْوَالِهٖ وَ عَوَارِضِهٖ الذَّاتِیَّةِ"۔

یعنی اصطلاح میں موضوع اُسے کہتے ہیں جس کے احوال وعوارضِ ذاتی سے بحث کی جائے۔

**غرض:** غرض کا لغوی معنی ہے نشانہ۔

اور غرض کا اصطلاحی معنی ہے

"مَا یَکُوْنُ بَاعِثًا عَلٰی فِعْلِ الْفَاعِلِ وَیَکُوْنُ الْفِعْلُ لِاَجْلِہٖ"

**ترجمہ** اصطلاح میں غرض اُسے کہتے ہیں جو فاعل کے فعل کا سبب بنے اور وہ فعل اُسی کے لیے ہو۔

**سوال** اِس علمِ صرف کا موضوع جو کلمہ باعتبار صیغہ کے ہے، تو یہ بتایا جائے کہ صیغہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب** صیغہ کا لغوی معنی ہے: زر در بوتہ انداختن۔ یعنی سونا کو کٹھالی میں ڈالنا۔

اور اصطلاح میں صیغہ ہے "ھَیْئَۃٌ حَاصِلَۃٌ مِّنْ تَرْکِیْبِ الْحُرُوْفِ مَعَ الْحَرَکَاتِ وَالسَّکَنَاتِ وَتَقْدِیْمِ بَعْضِھَا عَلٰی بَعْضٍ کَانَ مَعْدُوْمًا فَوُجِدَ"

**ترجمہ** حروف کو حرکات وسکنات اور بعض کو بعض پر مقدم کر کے ایسے طریقہ سے ملانا اور ترکیب دینا کہ جس سے وہ ہیئت اور صورت حاصل ہوجائے جو پہلے معدوم تھی۔ اسی کو اصطلاح میں صیغہ کہتے ہیں

**سوال** یہ جو ہر چیز کے متعلق باوضاحت بیان کیا گیا ہے، اس میں تو کوئی دقیقہ نہیں رہا لیکن یہ جو فرمایا گیا ہے کہ فلاں چیز کا لغوی معنی یہ ہے اور اصطلاحی معنی یہ ہے۔ تو اب یہ بھی بتایا جائے کہ لغت اور اصطلاح کا لغوی اور اصطلاحی معنی کیا ہے؟

**جواب** لغت کا لغوی معنی ہے "اَلنُّطْقُ وَالتَّعْبِیْرُ" یعنی گفتگو اور بیان اور لغت کا اصطلاحی معنی ہے:

"مَا یُعَبِّرُ کُلُّ قَوْمٍ عَنْ اَغْرَاضِھِمْ" یعنی اصطلاح میں لغت وہ (چیز) ہے جس سے ہر قوم

اپنے اغراض ومقاصد کو بیان کرے۔

اور اصطلاح کا لغوی معنی ہے جمع ہونا۔

جیسا کہ عرب والے کہتے ہیں "اِصْطَلَحَ الْمَآءُ اَیْ جَمَعَ الْمَآءُ" یعنی پانی جمع ہوا۔

اور اصطلاح کا اصطلاحی معنی "اِتِّفَاقُ الْقَوْمِ عَلٰی اَمْرٍ مَّخْصُوْصٍ" یعنی ایک قوم کا امر خاص پر متفق ہونا۔

**سوال** علم صرف کی تعریف وغیرہ دیگر ابتدائی ضروری باتیں جن کا جاننا ضروری تھا اُن کا ذکر بڑی تحقیق کے ساتھ بیان فرمایا۔ اب یہ بیان فرمایا جائے کہ علمِ صرف کا واضع اوّل کون ہے؟

**جواب** اس علم کا واضع اوّل ابومسلم معاذ بن مسلم ہرّاء ہے۔ جیسا کہ مولانا مولوی عبدالرحیم صفی پوری، غایۃ البیان میں نقل فرماتے ہیں کہ "اِنَّ اَوَّلَ مَنْ وَضَعَ التَّصْرِیْفَ اَبُوْ مُسْلِمٍ مُّعَاذُ بْنُ مُسْلِمِ الْهَرَّاءِ النَّحْوِیُّ الْكُوْفِیُّ۔ وَ اَوَّلَ مَنْ وَضَعَ النَّحْوَ اَبُوالْاَسْوَدِ ظَالِمِ بْنِ عَمَرِو بْنِ جُنْدِیِّ بْنِ سُفْیَانَ دُئِلِیُّ"

یعنی پہلا شخص جس نے علم صرف کو وضع کیا، ابومسلم معاذ بن مسلم الہراء النحوی الکوفی ہے اور پہلا شخص جس نے علم نحو کو وضع کیا ابوالاسود ظالم بن عمرو بن جندی بن سفیان دُئلی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بدان "اَسْعَدَکَ اللّٰہُ تَعَالٰی فِی الدَّارَیْنِ"

کہ کلماتِ لغتِ عرب بر سہ قسم است:

اسم است وفعل است وحرف است

اسم چوں "رَجُلٌ وَّعِلْمٌ" وفعل چوں "ضَرَبَ وَ دَحْرَجَ" وحرف چوں "مِنْ وَ اِلٰی"۔

**ترجمہ** جان تو، نیک بخت کرے تجھ کو اللہ تعالیٰ دونوں جہان میں۔

کہ عربی زبان کے کلمے تین قسم پر ہیں: اسم ہے اور فعل ہے اور حرف ہے۔

**اسم:** جیسے رَجُلٌ (مرد) اور عِلْمٌ (جاننا)۔

**فعل:** جیسے ضَرَبَ (مارا اُس ایک مرد نے) اور دَحْرَجَ (پتھر پھینکا اُس ایک مرد نے)۔

**حرف:** جیسے مِنْ (سے) اور اِلٰی (تک) یا (طرف)۔

---

**سوال** مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کو بسم اللہ سے کیوں شروع کیا؟

**جواب** قرآن پاک اور حدیث پاک اور علماء سلف کی اِتباع کرتے ہوئے مصنف نے اپنی کتاب کو بسم اللہ سے شروع کیا۔ کیونکہ قرآن پاک بھی بسم اللہ سے شروع ہوتا ہے اور حدیث پاک میں بھی آتا ہے کہ

"کُلُّ اَمْرٍ ذِیْ بَالٍ لَا یُبْدَءُ فِیْہِ بِبِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَھُوَ اَقْطَعُ وَفِیْ رِوَایَۃٍ فَھُوَ اَبْتَرٌ" (کنز العمال، جلد ۱، صفحہ ۲۷۷، مطبع دار الکتب العلمیہ، بیروت لبنان)

**ترجمہ** جس شاندار کام کی ابتداء "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" سے (برکت حاصل کر کے) نہ کی جائے گی وہ بے برکت رہے گا۔

اور عُلماءِ سلف کا بھی یہی دستور و طریقہ رہا۔ اس لیے مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کو بسم اللہ سے شروع کیا۔

**سوال** حدیث پاک میں جو آیا ہے کہ جو بھی اچھا کام "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت رہتا ہے۔لہٰذا ہر اچھے کام کو بسم اللہ سے شروع کرنا چاہیے۔تو خود بسم اللہ پڑھنا بھی تو اچھا کام ہے لہٰذا چاہیے کہ اس بسم اللہ کو کسی اور بسم اللہ سے شروع کیا جائے اور اور بسم اللہ کو اِس سے شروع کیا جائے تو لازم آئے گا دَور۔

یا اس بسم اللہ کو کسی اور بسم اللہ سے شروع کیا جائے اور اُس کو کسی اور سے اور اُس کو کسی اور بسم اللہ سے تا "لَا نہایہ" تو لازم آئے گا تسلسل اور دَور اور تسلسل دونوں باطل ہیں۔؟

**جواب** دَور اور تسلسل اِعتباری اُمور میں ہوتے ہیں۔اور جو دَور اور تسلسل اعتباری اُمور میں ہوتے ہیں وہ منقطع ہوجاتے ہیں اِنقطاعِ اعتبار سے۔لہٰذا دَور اور تسلسل ہرگز لازم نہیں آئے گا۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے اپنی کتاب کو "اَلْحَمْدُ" سے کیوں شروع نہیں کیا؟ جبکہ حدیث شریف میں آیا ہے:

"کُلُّ اَمْرٍ ذِیْ بَالٍ لَا یُبْدَءُ فِیْهِ بِالْحَمْدِ اَقْطَعُ"

(ابن ماجہ، جلد ۲، صفحہ ۴۴۲، مطبع دار الکتب العلمیہ، بیروت لبنان)

لہٰذا مصنف رحمہ اللہ پر لازم آتی ہے مخالفت قرآن پاک اور حدیثِ پاک اور علماء سلف کی۔؟

**جواب** حدیث پاک کی مخالفت لازم نہیں آتی کیونکہ حدیث پاک میں کلمہ "لَا یُبْدَءُ" کا موجود ہے۔اور شروع کرنا عام ہے "کِتَابَةً" ہو یا "قِرَاءَةً" تو یہ قاعدہ ہے کہ نفی خاص کی مستلزم نفی عام کو نہیں۔

ہوسکتا ہے کہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب لکھتے وقت بسم اللہ سے ابتداء کتابۃً کی ہو اور الحمد سے پڑھ کر کی ہو لہٰذا کوئی مخالفت لازم نہیں آتی۔

**سوال** یہ کہاں سے اور کیسے ثابت ہوا کہ مصنف نے کتاب لکھتے وقت بسم اللہ سے کتابۃً ابتداء کی ہو اور الحمد سے قراءۃً ابتداء کی ہو؟

**جواب** حدیث پاک میں آتا ہے کہ

"ظُنُّوْا الْمُؤْمِنِیْنَ خَیْرًا" یعنی مومنوں پر اچھا گمان کرو۔

تو ہمارا اچھا گمان اس حدیث کے مطابق یہی ہے کہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے الحمد سے قراءۃً ابتداء کی ہے۔

**سوال** اگر کوئی شخص اعتراض کرے کہ ابتداء جس طرح حدیثِ حمد میں عام ہے کتابۃً ہو یا قراءۃً تو حدیث تسمیہ میں بھی تو عام ہے کتابۃً ہو یا قراءۃً تو بسم اللہ سے ابتداء قراءۃً کیوں نہ کی بلکہ مصنف رحمہ اللہ نے بسم اللہ سے ابتداء کتابۃً کر کے اُس کو جزءِ کتاب بنانے میں کون سی وجہ یا دلیل کے پیشِ نظر ایسا کیا؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے بسم اللہ سے ابتداء کتابۃً دوسری دلیل کے پیشِ نظر کی اور اِسے جزءِ کتاب بنایا کہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

"اَلَا مَنْ کَتَبَ مِنْکُمْ کِتَابًا فَلْیَکْتُبْ فِیْ اَوَّلِہٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ"

(بحوالہ سوال باسُولی)

**ترجمہ** خبردار! جو تم میں سے کوئی کتاب لکھے تو اُس کے اوّل میں "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" ضرور لکھے۔ اس لیے مصنف رحمہ اللہ نے بسم اللہ سے کتابۃً ابتداء کی اور اُسے جزءِ کتاب بنایا۔

**سوال** "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" میں "با" اسم سے مقدم کیوں ہے؟

**جواب** با حرفِ جار ہے اور اسم مجرور ہے اور جار مجرور سے مقدم ہوتا ہے اس لیے حرفِ با بھی اسم سے مقدم ہے۔

**سوال** اسم عَلَمِ ذات اللہ سے مقدم کیوں ہے؟

**جواب** اسم مضاف ہے اور عَلَم ذات (اللہ) مضاف الیہ ہے اور مضاف مضاف الیہ سے مقدم ہوتا ہے اس لیے اسم بھی عَلَم ذات (اللہ) سے مقدم ہے۔

**سوال** اللہ، رحمٰن اور رحیم سے مقدم کیوں ہے؟

**جواب** اللہ عَلَمِ ذات ہے اور رحمٰن اور رحیم اُس کی صفات ہیں اور ذات صفات سے مقدم ہوتی ہے۔ اس لیے اللہ بھی رحمٰن اور رحیم سے مقدم ہے۔

**سوال** رحمٰن، رحیم سے مقدم کیوں ہے؟

**جواب** رحمٰن خاص اللفظ عام المعنیٰ ہے اور رحیم عام اللفظ، خاص المعنیٰ ہے اور خاص اللفظ عام المعنیٰ عام اللفظ خاص المعنیٰ سے مقدم ہوتا ہے۔ اس لیے رحمٰن بھی رحیم سے مقدم ہے۔

**سوال** مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب شروع کرتے ہوئے بسم اللہ کے بعد سب سے پہلے بداں کیوں کہا؟

**جواب** بداں غیر متوجہ کو متوجہ اور خبردار کرنے کے لیے بولا جاتا ہے۔ تو مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کے پڑھنے والے کو متوجہ کرنے کے لیے بداں کہا۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے بجائے بداں کے "اِعْلَمْ" کیوں نہ کہا۔ جب کہ "اِعْلَمْ" عربی کا لفظ ہے اور بداں فارسی کا اور مفہوم دونوں کا ایک ہی ہے۔ دونوں امر کے صیغے ہیں۔ تو مصنف رحمہ اللہ کا مقصد اس سے بھی پورا ہوسکتا تھا؟

**جواب** چونکہ مصنف رحمہ اللہ کی کتاب فارسی میں تھی اس لیے مصنف رحمہ اللہ نے بداں کہہ کر اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ یہ میری کتاب فارسی میں ہے، عربی میں نہیں۔ لہٰذا اے متعلّم! گھبرانے کی ضرورت نہیں یہ وہی فارسی ہے جو تو پہلے پڑھ چکا ہے۔ اس لیے بداں کہا اور "اِعْلَمْ" نہ کہا۔

**سوال** مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے بداں کیوں کہا ہے بجائے اِس کے بشنو (سُن تُو)، ببیں (دیکھ تُو)، بخواں (پڑھ تُو) کیوں نہیں کہا؟

**جواب** بشنو، ببیں، بخواں تعلق رکھتے ہیں ساتھ کان، آنکھ، زبان کے اور بداں تعلق رکھتا ہے ساتھ دل کے اور جو چیز تعلق رکھے ساتھ دل کے وہ بہتر ہوتی ہے اس سے جس کا تعلق کان، آنکھ اور زبان سے ہو۔ اس لیے مصنف نے بداں کہا اور بشنو، ببیں، بخواں نہیں کہا؟

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے بجائے بداں کے بشناس (پہچان تُو) کیوں نہیں کہا؟

**جواب** بداں کا تعلق اُمور کلیہ اور جزیہ دونوں سے ہے اور بشناس کا تعلق صرف اُمورِ جزیہ سے ہے۔ اور جس کا تعلق دونوں سے ہو وہ اُس سے بہتر ہے جس کا تعلق صرف ایک سے ہو اس لیے مصنف رحمہ اللہ نے بداں کہا اور بشناس نہیں کہا۔

**سوال** "اَسْعَدَكَ اللّٰهُ تَعَالٰى فِي الدَّارَيْنِ" یہ جملہ مصنف رحمہ اللہ نے عربی میں کیوں لکھا ہے؟ جب کہ خود مصنف نے بداں کہہ کر اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ یہ میری کتاب فارسی میں ہے عربی میں نہیں۔ اس لیے "اِعْلَمْ" نہیں کہا اور بداں کہا؟

**جواب** یہ جملہ دُعائیہ ہے اور دُعاء عربی میں جلدی مقبول ہوتی ہے اس لیے مصنف رحمہ اللہ نے یہ جملہ عربی میں لکھا ہے۔

**سوال** اَسْعَدَ "ماضی کا صیغہ ہے جو چاہتا ہے کہ نیک بخت ہو مبتدی زمانہ گزرے ہوئے میں حالانکہ یہ بات مقصود کے خلاف ہے۔

**جواب** "اَسْعَدَ" ماضی کا صیغہ ہے اور ماضی چند مقامات پر مضارع کے معنیٰ میں ہوتی ہے۔ اور اُن میں سے ایک مقامِ دُعاء بھی ہے جیسے یہاں "اَسْعَدَ" ماضی دعاء کے مقام میں مضارع کے معنی دے رہی ہے لہٰذا کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا۔

**سوال** جناب یہاں یہ تو پتہ چل گیا کہ ماضی دعاء کے مقام میں مضارع کے معنی میں ہوتی ہے مگر آپ نے کہا ہے کہ چند مقامات پر ماضی مضارع کے معنیٰ میں ہوتی ہے تو وہ چند مقامات دعاء کے علاوہ اور کون کون سے ہیں یہ بھی بتا دیا جائے تو عین نوازش ہوگی؟

**جواب** ملاحظہ ہوں وہ مقامات یہ ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| آمدہ ماضی بمعنیٰ مضارع چند جا | | عطفؔ ماضی بر مضارع در مقام ابتداؔ |
| بعد موصولؔ و نداؔ و لفظ حیثؔ و کلماؔ | | در جزاؔ و شرطؔ و عطفؔ ہر دو باشد در دُعاؔ |
| بعد ہمزہؔ کو برائے تسویہ مستعمل است | | در جواباتِ قسمؔ یا حرفِ نفی از اِنؔ و لاؔ |
| در صفتؔ از اسمِ منکور و خبرؔ از بیشتر | | یاد گیر ایں جملہ را اے طالبِ راہِ ھُدا |

**سوال** اگر ماضی مقامِ دعاء میں مضارع کے معنی میں ہے تو ٹھیک لیکن بجائے اس کے مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے شروع ہی سے مضارع کا صیغہ کیوں نہ استعمال کیا؟ چاہیے تھا کہ بجائے "اَسْعَدَ" کے "يُسْعِدُ" لکھتے؟

**جواب** ماضی کا صیغہ بول کر مصنف نے اس بات کی طرف اشارہ کیا ہے کہ گویا مبتدی کے حق میں میری دُعاء قبول ہو چکی ہے۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے "فِي الدَّارَيْنِ" کیوں کہا "فِي الْكَوْنَيْنِ" کیوں نہیں کہا ہے؟

**جواب** "فِي الْكَوْنَيْنِ" تعلق رکھتا ہے ساتھ آسمان اور زمین کے اور "فِي الدَّارَيْنِ" تعلق رکھتا ہے ساتھ دنیا اور عقبیٰ دونوں جہانوں کے۔ اس لیے "فِي الدَّارَيْنِ" کہا اور "فِي الْكَوْنَيْنِ" نہیں کہا۔

"كَلِمَات" جمع ہے کلمہ کی اور کلمہ اُس لفظ کو کہتے ہیں جو وضع کیا گیا ہو واسطے معنی مفرد کے اور معنی کہتے ہیں "مَا يُقْصَدُ بِهِ الشَّيْءُ" کو اور اصطلاح میں معنی کہتے ہیں اُس شے کو جو سمجھی جائے ارادۂ لفظ سے۔

**سوال** کلمات جمع ہے کلمہ کی اور اضافت جمع کی طرف مفرد کے فائدہ دیتی ہے استغراق کا اور استغراق کا معنی ہے کسی چیز کا اپنے ہر فردِ افراد کو شامل ہونا۔ تو معنی یہ ہوگا کہ ہر فرد افرادِ کلمہ سے تین قسم ہے اور یہ باطل ہے۔

**جواب** یہ اضافت جمع کی طرف مفرد کے استغراقی نہیں بلکہ جنسی ہے تو مطلب یہ ہوا کہ جنسِ کلمہ تین قسم ہے اور یہ صحیح ہے لہٰذا کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے کلمات کیوں کہا؟ بجائے کلمات کے الفاظ کہہ دیتا تو کیا بات تھی؟

**جواب** مصنف رحمہ اللہ نے کلمات اس لیے کہا کہ اس سے الفاظ مہمل نکل جائیں کیونکہ الفاظ شامل ہے لفظ مہمل اور موضوع دونوں کو۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ جس طرح عرب کی بولی مستعمل ہے تین قسم پر ایسے ہی عجم کی بھی ہے پھر تخصیص کی کیا وجہ ہے؟

**جواب** مصنف رحمہ اللہ نے اپنی کتاب عربی قواعد کے بیان کرنے کے لیے بنائی ہے اس لیے مصنف نے تخصیص کی ہے۔

**سوال** مصنف پر لازم آتا ہے "خُرُوْجٌ مِّنَ الْقَاعِدَةِ" کیونکہ یہ قاعدہ ہے کہ پہلے چیز کی تعریف کی جاتی ہے اور اُس کے بعد تقسیم ہوتی ہے۔ مصنف نے کیوں کلمہ کی تعریف نہیں کی اور تقسیم شروع کر دی؟

جان تو! جان تو کہ جس چیز کی تعریف کی جائے اُس کو مُعرَّف کہتے ہیں اور جس کے ساتھ کی جائے اُس کو معرِّف کہتے ہیں۔

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ تقسیم کرنی تعریف پر موقوف نہیں اس لیے کہ مُعَرَّف کو فی الجملہ جان لینا تقسیم کے لیے کافی ہے۔

## کلمہ

## تعریفِ کلمہ: "اَلْكَلِمَةُ لَفْظٌ وُّضِعَ لِمَعْنًى مُفْرَدٍ"

**ترجمہ** کلمہ وہ لفظ ہے جو وضع کیا گیا ہو واسطے معنی مفرد کے۔

**سوال** کلمہ کو کلمہ کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** کلمہ کو کلمہ اس لیے کہتے ہیں کہ کلمہ مشتق ہے "كَلْمٌ" سے اور "كَلْم" کا معنی ہے "جَرْحٌ" یعنی زخم تو جیسے جَرح کی تاثیر مجروح میں ہوتی ہے اسی طرح کلمۂ نیک و بد بھی تاثیر رکھتا ہے جیسے قول ہے ناظم کا عربی میں:

"جَرَاحَاتُ السِّنَانِ لَهَا الْتِيَامُ وَلَا يَلْتَامُ مَا جَرَحَ اللِّسَانُ"

**ترجمہ** یعنی نیزوں کے زخم تو بھر جاتے ہیں اور زبان کے زخم نہیں بھرتے۔

اور قول ہے ناظم کا فارسی میں

جراحت نیزہ بہ گردد بدارُو ولے جرحِ لسان را نیست دارُو

**ترجمہ** نیزہ کا زخم تو دوائی سے اچھا ہو جاتا ہے مگر زبان کے زخم کی کوئی دوائی نہیں ہے۔
اس لیے کلمہ کو کلمہ کہتے ہیں۔

## کلمہ پھر تین قسم ہے: اسم و فعل و حرف۔

اسم جیسے رَجُلٌ اور عِلْمٌ۔ فعل جیسے ضَرَبَ اور دَحْرَجَ۔ حرف جیسے مِنْ اور اِلٰی۔

**سوال** کلمہ تین قسم کیوں ہے؟

**جواب** کلمہ خالی نہیں یا معنی اس کا سمجھا جائے گا بغیر جوڑنے کسی اور کلمہ کے یا معنی اُس کا نہیں سمجھا جائے گا بغیر جوڑنے کسی اور کلمہ کے۔ اگر معنی اُس کا نہ سمجھا جائے بغیر جوڑنے اور کلمہ کے تو اس کو حرف کہتے ہیں جیسے مِنْ وَاِلٰی۔ اور اگر معنی اُس کا سمجھا جائے گا بغیر جوڑنے اور کلمہ کے تو پھر خالی نہیں یا متصل ہوگا ساتھ زمانہ ثلاثہ کے یا نہ ہوگا، اگر متصل ہوگا تو اس کو فعل کہتے ہیں اگر متصل نہ ہوا تو اس کو اسم کہتے ہیں۔ اس لیے کلمہ تین قسم ہے: اسم و فعل و حرف۔

**سوال** کوئی اعتراض کرتا ہے کہ مصنف نے کہا ہے کہ کلمہ تین قسم ہے حالانکہ کلمہ آٹھ قسم ہے؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ کلمہ کی بہت قسمیں ہیں لیکن مراد مصنف کی یہ ہے کہ کلمہ باعتبار تقسیم اوّل کے تین قسم ہے اور باعتبار تقسیم ثانی کے آٹھ قسم ہے۔

**سوال** کوئی اعتراض کرے کہ کیا وجہ ہے کہ کلمہ تین قسم ہے؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ کلمہ تین قسم اس وجہ سے ہے کہ تمام موجودات خالی نہیں یا ذات ہوں گے یا حدث ہوں گے یا واسطہ ہوں گے درمیان ذات اور حدث کے۔ اگر ذات ہوں تو اُس کو اسم کہتے ہیں اگر حدث ہوں تو اس کو فعل کہتے ہیں اگر ذات اور حدث کے درمیان واسطہ ہوں تو اُس کو حرف کہتے ہیں۔ اس وجہ سے کلمہ تین قسم ہے۔

**جانتو:** کہ زمانہ تین قسم ہے۔ ماضی، حال اور مستقبل۔

**سوال** اگر کوئی سوال کرے کہ زمانہ تین قسم کیوں ہے؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ زمانہ تکلّم کا خالی نہیں یا گذشتہ ہوگا یا موجودہ ہوگا یا آئندہ ہوگا۔ اگر گذشتہ ہوا تو اُس کو ماضی کہتے ہیں اور اگر موجودہ ہوا تو اُس کو حال کہتے ہیں اور اگر آئندہ ہوا تو اُس کو مستقبل کہتے ہیں۔ اس وجہ سے زمانہ تین قسم ہے۔

**جانتو:** کہ حصر دو قسم ہے۔ حصر عقلی اور حصر استقرائی۔

حصر عقلی وہ ہے جو دائر ہو درمیان نفی اور اثبات کے اور حصر استقرائی وہ ہے جو تتبّع کیا جائے اُس کے بعد حصر معلوم ہو۔

**اسم:** اسم وہ کلمہ ہے جو اپنے پورے معنی پر دلالت کرے اور تینوں زمانوں میں سے اُس میں کوئی زمانہ نہ پایا جائے جیسے "رَجُلٌ وَّ عِلْمٌ"۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے اِسم کی دو مثالیں کیوں دی؟

**جواب** اوّل: ایک مثال اسمِ جامد کی اور ایک مثال ہے اسمِ مصدر کی۔

**جواب** دوم: شریعت میں دو گواہ معتبر ہوتے ہیں تو مصنف نے دو مثال دے کر اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ یہ بھی گواہوں کی طرح ہیں۔

**جانتو:** کہ اسم تین قسم ہے۔ مصدر، جامد، مشتق۔

**مصدر:** وہ ہے جس سے صیغے نکلیں اور وہ کسی سے نہ نکلے۔

**جامد:** وہ ہے کہ نہ وہ کسی سے بنے اور نہ اس سے کوئی بنے۔

**مشتق:** وہ ہے جو مصدر سے بنے اور اس سے کوئی نہ بنے۔

**سوال** اسم کو اسم کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** اسم مشتق ہے "سِمْوٌ یا سُمُوٌّ" سے اور "سِمْوٌ" کا معنی ہے بلند ہونا تو چونکہ اسم بھی بلند ہے اپنے بھائیوں سے کیونکہ یہ مسند اور مسند الیہ ہوتا ہے اور فعل مسند ہوتا ہے مسند الیہ نہیں ہوتا اور حرف نہ مسند ہوتا ہے اور نہ مسند الیہ۔ اس لیے اسم کو اسم کہتے ہیں۔

**اسم کی علامتیں:** کسی کلمہ کے اوّل میں الف ولام یا حرفِ جار کا ہونا جیسے "اَلْحَمْدُ" اور "بِزَیْدٍ"۔

اور حروفِ جارہ سترہ ہیں: جیسے قول ہے ناظم کا۔

بَاؤ تَاؤ کاف و لام و واؤ مُنْذُ مُذْ خَلَا

رُبَّ حَاشَا مِنْ عَدَا فِیْ عَنْ عَلٰی حَتّٰی اِلٰی

یا کسی کلمہ کا مسند الیہ ہونا جیسے "زَیْدٌ قَائِمٌ" یا کسی کلمہ کا مضاف ہونا جیسے "غُلَامُ زَیْدٍ" یا کسی کلمہ کا مُصَغّر ہونا جیسے "قُرَیْشٌ" یا کسی کلمہ کا منسوب ہونا جیسے "بَغْدَادِیٌّ" یا کسی کلمہ کے آخر میں تنوین کا ہونا جیسے "زَیْدٌ" یا کسی کلمہ کا تثنیہ ہونا جیسے "رَجُلَانِ" یا کسی کلمہ کا جمع ہونا جیسے "رِجَالٌ" یا کسی کلمہ کا موصوف ہونا جیسے "جَاءَ رَجُلٌ عَالِمٌ" یا کسی کلمہ کے ساتھ تائے متحرکہ کا ملا ہوا ہونا جیسے "ضَارِبَةٌ"۔

**فعل:** فعل وہ کلمہ ہے جو اپنے پورے معنیٰ پر دلالت کرے اور تینوں زمانوں میں سے اُس میں کوئی زمانہ بھی پایا جائے جیسے "ضَرَبَ" مارا اُس ایک مرد نے "وَ یَضْرِبُ" مارتا ہے یا مارے گا وہ ایک مرد "دَحْرَجَ" پتھر لڑھکایا اُس ایک مرد نے۔

**سوال** مصنف رحمہ اللہ نے فعل کے لیے دو مثالیں کیوں دی ہیں؟

**جواب** ایک مثال ہے ثلاثی مجرد کی اور ایک مثال ہے رُباعی مجرد کی۔

**سوال** مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے اسم اور فعل کی مثالیں کیوں دی ہیں پہلے ان کی تعریف کیوں نہیں کی؟

**جواب** تعریف دو قسم ہوتی ہے۔ ایک "بِحَدِّہٖ" اور ایک "بِمِثَالِہٖ" تو مصنف نے اِن کی تعریف بمثالہٖ کر دی اور یہ تعریف کے لیے کافی ہے۔

**فعل کی علامتیں:** کسی کلمہ کے اول میں لفظِ قد کا ہونا جیسے "قَدْ ضَرَبَ" یا، سین کا اوّل میں ہونا جیسے "سَیَضْرِبُ" یا سوف کا ہونا جیسے "سَوْفَ یَضْرِبُ" یا حرفِ جازم کا اول میں ہونا جیسے "لَمْ یَضْرِبْ" اور حروف جازمہ پانچ ہیں جیسا کہ قول ہے ناظم کا

؎ اِنْ و لَمْ لَمَّا و لَامِ امر، لائے نہی نیز ... ایں پنج حرفِ جازم فعل اند ہر یک بے دغا

یا ضمیر مرفوع متصل اس کے ساتھ ملی ہوئی ہو جیسے "ضَرَبْتَ" یا تائے ساکن آخر میں ہو جیسے "ضَرَبَتْ" یا ہونا کلمہ کا امر جیسے "اِضْرِبْ" یا ہونا کلمہ کا نہی جیسے "لَا تَضْرِبْ" یا کلمہ کا ماضی ہونا جیسے "ضَرَبَ" یا مضارع ہونا جیسے "یَضْرِبُ" یا کلمہ کے اوّل میں حروفِ ناصبہ کا ہونا جیسے "لَنْ یَّضْرِبَ" اور حروف ناصبہ چار ہیں۔

جیسے قول ہے ناظم کا ؎ اَنْ وَ لَنْ پس کَیْ، اِذَنْ ایں چار حرفِ مُعتبر ... نصب مستقبل کنند ایں جملہ دائم اقتضا

**حرف کی علامت:** حرف کی علامت یہی ہے کہ کوئی علامت اسم اور فعل کی علامتوں میں سے اُس میں نہ ہو۔

**سوال** فعل کو فعل کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** فعل کہتے ہیں لغت میں حدث کو اور چونکہ فعل اصطلاحی بھی مرکب ہوتا ہے حدث، نسبت اور زمانہ سے تو اس طرح نام رکھ دیا مجازاً کل کا ساتھ نام جزء کے "تَسْمِیَۃُ الْکُلِّ بِاِسْمِ الْجُزْءِ" کہ کل کا نام جزء کے نام پر رکھنا۔ اس لیے فعل کو فعل کہتے ہیں۔

**حرف:** حرف وہ کلمہ ہے جو دلالت کرے ایسے غیر مستقل معنی پر جو دوسرے کلمہ کے ملائے بغیر نہ سمجھا جائے جیسے "مِنْ" اور "اِلٰی"

**سوال** مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے حرف کے لیے دو مثالیں کیوں دی ہیں؟

**جواب** حرف مسند اور مسند الیہ نہیں ہوتا اور اسم مسند اور مسند الیہ ہوتا ہے اور فعل صرف مسند ہوتا ہے۔ تو چونکہ حرف ان کے تابع ہے جب اسم اور فعل کے لیے دو دو مثالیں دیں تو ان کے تابع کو بھی ان کا لحاظ کرتے ہوئے دو مثالیں دے دیں۔

**سوال** حرف کو حرف کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** حرف کہتے ہیں لغت میں طرف کو اور چونکہ یہ بھی کلام کی طرف میں واقع ہوتا ہے جیسے "جَلَسْتُ اِلٰی حَرْفِ الْوَادِیْ" یعنی بیٹھا میں وادی کی طرف میں۔ اس لیے حرف کو حرف کہتے ہیں۔

**جانتو:** کہ اِن اسم، فعل، حرف کو سہ اقسام کہتے ہیں۔

اسم بر سہ قسم است: ثلاثی و رباعی و خماسی۔ ثلاثی سہ حرفی را گویند چوں "زَیْدٌ" و رباعی چہار حرفی را گویند چوں "جَعْفَرٌ" و خماسی پنج حرفی را گویند چوں "سَفَرْجَلٌ"۔ (بہی دانہ)

و فعل بر دو قسم است: ثلاثی و رباعی۔ ثلاثی چوں "ضَرَبَ" و رباعی چوں "دَحْرَجَ"۔

بدانکہ میزان کلام عرب فا و عین و لام ست چوں جمع کنی فعل "فَعْلٌ" شود۔

**ترجمہ** اسم تین قسم ہے ثلاثی اور رباعی اور خماسی۔ ثلاثی تین حرف والے کلمہ کو کہتے ہیں جیسے "زَیْدٌ" (نام مرد)

اور رباعی چار حرف والے کلمہ کو کہتے ہیں جیسے "جَعْفَرٌ" (نام مرد) اور خماسی پانچ حروف والے کلمہ کو کہتے ہیں جیسے "سَفَرْجَلٌ"۔ (بہی مشہور میوہ) اور فعل دو قسم پر ہے۔ ثلاثی اور رباعی۔ ثلاثی جیسے "ضَرَبَ" اور رباعی جیسے "دَحْرَجَ"۔

جانو کہ کلامِ عرب کی میزان یعنی ترازو فاؔ و عینؔ و لامؔ ہے جب ان حروف کو جمع کیا جائے تو ان کا مجموعہ "فَعْلٌ" ہوتا ہے۔

---

"جَعْفَرٌ" کے چھ معنی ہیں

شعر فارسی: شش معانی جعفر آمد تا توانی یاد دار — مرد، کارد کشتی و خربوزہ، جوئے، ہم حمار

**ترجمہ** جعفر کے چھ معنی ہیں جب تک تجھ سے ہو سکے یاد رکھ۔ مرد، چھری، کشتی، خربوزہ، نہر، گدھا۔

پنجابی شعر:

؎ جعفر اُتے جعفر چڑھیا جعفر جعفر جانداسی — جعفر دے ہتھ جعفر پھڑیا جعفر جعفر کھانداسی

"جَحْمَرِشٌ" کے چار معنے ہیں:

؎ پیرزن باشد دیگر آں زن کہ دارد خوئے بد — مادۂ اُشتر کہ دارد شیر چارم اژدھا

**ترجمہ** بوڑھی عورت اور بدچلن یعنی بدکار عورت دودھ دینے والی اونٹنی اور بڑا سانپ۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ کیا وجہ ہے کہ اسم تین قسم ہے؟

**جواب** اوّل: ہم جواب دیتے ہیں کہ اسم اس وجہ سے تین قسم ہے کہ کلام عرب میں بہت تتبع اور استقراء کیا گیا لیکن کلام عرب میں تین قسم ہی اسم کے پائے گئے۔

**جواب** دوم: یا جواب دیتے ہیں ہم کہ اگر اسم تین قسم سے زیادہ ہوتا تو لازم آتا ثقل اور یہ باطل ہے۔ اور اگر تین قسم سے کم ہوتا تو لازم آتا کہ اسم کی قسمیں قدر صالح سے کم ہو جائیں اور یہ بھی باطل ہے اس وجہ سے اسم تین قسم ہے۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ کیوں مقدم کیا ثلاثی کو رباعی پر اور رباعی کو خماسی پر؟

**جواب** ہم کہتے ہیں کہ ثلاثی مقدم ہے رباعی سے باعتبار معنی کے ہم نے مقدم کر دیا اس کو لفظاً بھی تا کہ وضع مطابق معنی کے ہو جائے۔

## فعل: فعل دو قسم ہے: ثلاثی، رباعی۔

**سوال** کیا وجہ ہے کہ فعل خماسی نہیں ہے؟

**جواب** فعل اس لیے خماسی نہیں ہوا کہ فعل ثقیل ہے اس لیے کہ دلالت کرتا ہے حدث نسبت زمانے پر معنیً۔ پس اگر فعل خماسی ہوتا تو لازم آتا ثقل لفظاً بھی اور یہ باطل ہے۔

**سوال** اگر کوئی کہے کہ ثلاثی رباعی خماسی منسوب ہے طرف ثلاثہ رباعہ خماسہ کے اور ثلاثہ رباعہ خماسہ معدول ہے "ثَلَاثَةٌ ثَلَاثَةٌ، اَرْبَعَةٌ اَرْبَعَةٌ، خَمْسَةٌ خَمْسَةٌ" سے۔ پس چاہیے کہا جائے ثلاثی چھ حرف والے کلمہ کو اور رباعی آٹھ حرف والے کلمہ کو اور خماسی دس حرف والے کلمہ کو؟

**جواب** ہم کہیں گے کہ ثلاثی رباعی خماسی نہیں ہیں منسوب طرف ثلاثہ رباعہ خماسہ کے تا کہ وارد ہو یہ اعتراض بلکہ منسوب ہیں طرف "ثَلَاثَةٌ اَرْبَعَةٌ خَمْسَةٌ" کے خلاف القیاس۔

**جانتو:** کہ کلام عرب میں کلموں کو تولتے ہیں ساتھ فَعَلَ کے اور معلوم کرتے ہیں کہ کون سا لفظ اصلی ہے اور کون سا لفظ زائد ہے۔ جان تو کہ ایک میزان ہے اور ایک موزون ہے اور ایک وزن ہے۔

**لغت:** لغت میں میزان اس اسباب کو کہتے ہیں جس کے ساتھ چیزیں تولی جائیں۔ صرفیوں کی اصطلاح میں میزان عبارت ہے چند حرفوں سے کہ اُن کے ساتھ وہ تولتے ہیں حرف اصلی اور زائد کو۔ اور موزون اس چیز کو کہتے ہیں جو حاصل ہو تولنے سے اور وزن اس کو کہتے ہیں جو تولا جائے۔

وحرفؔ بر دو قسم است: حرف اصلی وحرف زائدہ۔

حرف اصلی آنست کہ در مقابلہ فاو عین ولام بود چوں "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔

و حرف زائدہ آنست کہ در مقابلہ ایں حروف نبود چوں "اَکْرَمَ" بروزن "اَفْعَلَ"۔

وبدانکہ حرف اصلی در ثلاثی سہ ست: فاؔ وعینؔ ویک لامؔ چوں "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔ وحرف اصلی در رباعی چہار است: فاؔ وعینؔ ودو لامؔ چوں "دَحْرَجَ" بروزن "فَعْلَلَ"۔ وحرف اصلی در خماسی پنج است: فاؔ وعینؔ وسہ لامؔ چوں "جَحْمَرِشٌ" بروزن "فَعْلَلِلٌ"۔

**ترجمہ** اور حرفؔ دو قسم پر ہے۔ حرف اصلی اور حرف زائدہ۔

حرف اصلی وہ ہے جو فاؔء، عینؔ، لامؔ کے مقابلہ میں ہو جیسے "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔ اور حرف زائدہ وہ ہے جو فاؔء، عینؔ اور لامؔ کے مقابلہ میں نہ ہو جیسے "اَکْرَمَ" بروزن "اَفْعَلَ"۔

جانو کہ حرف اصلی ثلاثی میں تین ہوتے ہیں۔ فاؔء، عینؔ اور ایک لامؔ جیسے "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔ اور حرف اصلی رباعیؔ میں چار ہوتے ہیں فاؔء، عینؔ اور دو لام جیسے "دَحْرَجَ" بروزن "فَعْلَلَ"۔ اور حرف اصلی خماسی میں پانچ ہوتے ہیں: فاؔء، عینؔ اور تین لامؔ جیسے "جَحْمَرِشٌ" (بوڑھی عورت) بروزن "فَعْلَلِلٌ"۔

---

**سوال** اگر کوئی کہے کہ مصنف رحمہ اللہ نے فاء، عین، لام کیوں کہا ہے فَعَلٌ ہی کیوں نہیں کہہ دیا؟

**جواب** ہم کہتے ہیں کہ مصنف رحمہ اللہ نے فاء، عین لام کہنے سے اشارہ کیا ہے اس طرف کہ یہ حروف اس ترتیب کے ساتھ جیسے بھی ہوں میزان ہو سکتے ہیں۔

**سوال** اگر کوئی کہے کہ میزان کے لیے یہ تین حروف ہی کیوں معین کیے ہیں؟

**جواب** ہم کہتے ہیں کہ مخرج تین ہیں اور لیا گیا ہے ہر مخرج سے ایک حرف اور وہ مخرج حلقی و سطی شفتی ہیں۔

**جواب** دوم: یا ہم کہتے ہیں کہ چونکہ کلمہ تین قسم تھا اس لیے میزان میں بھی تین حروف رکھے گئے واسطے مناسبت کے۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ حرف حلقی وسطی شفتی تو بہت ہیں پس کیوں لیے گئے ہیں یہ تین حروف خاص؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ یہ تین حروف خاص اس لیے لیے گئے ہیں کہ ہم کو ایسا کلمہ چاہیے جس کا معنی تمام گردانوں میں پایا جائے اور وہ نہیں بغیر فَعْلٌ کے۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ کیوں نہیں کی گئی فَعْلٌ میں ترتیب اس لیے کہ ضروری تھا کہ شروع کیا جاتا شفت سے اور انتہا ہوتی حلق پر یا شروع کیا جاتا حلق سے اور انتہاء ہوتی شفت پر؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ اگر شروع کیا جاتا شفت سے اور انتہاء کرتے حلق پر تو وزن فلع کا ہوتا اور اُس کا کوئی معنی ہی نہیں بنتا۔ اور اگر شروع کیا جاتا حلق سے اور انتہاء کرتے شفت پر تو وزن علف کا ہوتا اور اس کا معنی گھاس ہے۔ اور ہم کو چاہیے ایسا کلمہ جس کا معنی تمام گردانوں میں پایا جائے اس لیے ترتیب چھوڑ دی گئی۔

**سوال** معرفت حرفِ اصلی کی موقوف ہے معرفت فَعَلَ پر اور معرفت فَعَلَ کی موقوف ہے معرفت حرفِ اصلی پر پس لازم آئے گا دَور اور یہ باطل ہے؟

**جواب** ہم کہتے ہیں کہ معرفت حرفِ اصلی کی موقوف ہے معرفت فَعَلَ پر لیکن معرفت فَعَلَ کی نہیں موقوف معرفت حرفِ اصلی پر کہ لازم آئے دَور۔

## قاعدہ ضروری

افعال میں خصوصاً ثلاثی اور رباعی ہونے کا دارومدار اُس کی ماضی پر ہے اگر ماضی میں ایک لام ہوا تو ثلاثی اور اگر ماضی میں دو لام ہوئے تو رباعی۔ زائد حروف کتنے ہی ہوں جب تک لام ایک ہوگا تو ثلاثی اور اگر دو لام ہوئے تو کلمہ رباعی ہوگا۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ رباعی میں فاء، عین اور دو لام کیوں ہوتے ہیں؟ دو فاء، عین، لام کیوں نہیں ہوتے ہیں؟

**جواب** ہم جواب دیتے ہیں کہ دو لام اس لیے ہوتے ہیں کہ احتیاج بعد لام کے ہوا ہے۔

بدانکہ ثلاثی بر دو قسم ست: ثلاثی مجرد و ثلاثی مزید فیہ۔ ثلاثی مجرد آنست کہ بر سہ حرف اصلی او چیزے زیادہ نبود چوں "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔ وثلاثی مزید فیہ آنست کہ از حرف اصلی او چیزے زیادہ بود چوں "اَکْرَمَ" بروزن "اَفْعَلَ"۔

ورباعی نیز بر دو قسم ست: رباعی مجرد و رباعی مزید فیہ۔ رباعی مجرد آنست کہ بر چہار حرف اصلی او چیزے زیادہ نبود چوں "دَحْرَجَ" بروزن "فَعْلَلَ"۔ ورباعی مزید فیہ آنست کہ از چہار حرف اصلی او چیزے زیادہ بود چوں "تَدَحْرَجَ" بروزن "تَفَعْلَلَ"۔

وخماسی نیز بر دو قسم ست: خماسی مجرد و خماسی مزید فیہ۔ خماسی مجرد آنست کہ بر پنج حرف اصلی او چیزے زیادہ نبود چوں "جَحْمَرِشٌ" بروزن "فَعْلَلِلٌ"۔ وخماسی مزید فیہ آنست کہ از پنج حرف اصلی او چیزے زیادہ بود چوں "خَنْدَرِیْسٌ" بروزن "فَعْلَلِیْلٌ"۔

## ترجمہ

**جانتو:** کہ ثلاثی دو قسم پر ہے: ثلاثی مجرد اور ثلاثی مزید فیہ۔ ثلاثی مجرد وہ کلمہ ہے جس میں تین حروف اصلی سے کوئی حرف زائدہ نہ ہو جیسے "ضَرَبَ" بروزن "فَعَلَ"۔ اور ثلاثی مزید فیہ وہ کلمہ ہے جس میں تین حروف اصلی سے کوئی حرف زائدہ بھی ہو جیسے "اَکْرَمَ" بروزن "اَفْعَلَ"۔ یہاں ہمزہ زائدہ ہے

اور رباعی بھی دو قسم ہے اسم ہو یا فعل رباعی مجرد اور رباعی مزید فیہ۔

رباعی مجرد وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل کہ جس میں چار حرف اصلی سے کوئی حرف زائدہ نہ ہو جیسے "دَحْرَجَ" بروزن "فَعْلَلَ" اور رباعی مزید فیہ وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس میں چار حرف اصلی سے کوئی حرف زائدہ بھی ہو جیسے "تَدَحْرَجَ" بروزن "تَفَعْلَلَ"۔ یہاں تا زائدہ ہے۔

اور خماسی بھی دو قسم ہے: خماسی مجرد اور خماسی مزید فیہ۔

خماسی مجرد وہ کلمہ ہے کہ جس میں پانچ حرف اصلی سے کوئی حرف زائدہ نہ ہو جیسے "جَحْمَرِشٌ" بروزن "فَعْلَلِلٌ"۔

اور خماسی مزید فیہ وہ کلمہ ہے کہ جس میں پانچ حرف اصلی سے کوئی حرف زائدہ بھی ہو جیسے "خَنْدَرِیْسٌ" (پرانی شراب) بروزن "فَعْلَلِیْلٌ"۔ یہاں یا زائدہ ہے

## جانتو! کہ ان کو شش اقسام کہتے ہیں

**بدانکہ جملہ اقسام اسم و فعل از ہفت قسم بیرون نیست:**

**صحیح است یا مہموز یا مضاعف یا مثال یا اجوف یا ناقص یا لفیف۔**

**صحیح آنست کہ در مقابلہ فاو عین و لام کلمہ اسم یا فعل حرفِ علت و ہمزہ و تضعیف نبود چوں "ضَرْبٌ وَ ضَرَبَ" بروزن "فَعْلٌ وَّ فَعَلَ"۔ و حرفِ علت سہ اند: واؤ و الف و یا چوں جمع کنی "وَای" شود۔**

**جانتو:** کہ اسم اور فعل کی تمام قسمیں اِن سات قسموں سے باہر نہیں۔

۱ صحیح، ۲ مہموز، ۳ مضاعف، ۴ مثال، ۵ اجوف، ۶ ناقص، ۷ لفیف۔

جیسا کہ قول ہے شاعر کا:

صحیح است و مثال است و مضاعف ~ لفیف و ناقص و مہموز و اجوف

## اب اِن ساتوں قسموں کی تعریفات ملاحظہ ہوں۔

**صحیح:** وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے فا، عین اور لام کے مقابلہ میں کوئی حرفِ علت اور ہمزہ اور تضعیف کا نہ ہو جیسے "ضَرْبٌ وَ ضَرَبَ" بروزن "فَعْلٌ وَّ فَعَلَ"۔ اور حرف علت تین ہیں۔ واؤ، الف اور یا جب اِن کو جمع کیا جائے تو اِن کا مجموعہ "وَای" ہوگا۔

**سوال** حروف علت کو حروفِ علت کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** حروف علت کو حروفِ علت اس لیے کہتے ہیں کہ علت کہتے ہیں لغت میں بیماری کو اور چونکہ بیمار آدمی کے منہ سے بھی بوقت بیماری یہ حروف بصورتِ (وائے) جس کا معنی (ہائے) ہے، بے ساختہ نکلتے ہیں مگر یہ یاد رہے کہ وائے عربیوں کا لفظ ہے اور ہائے عجمیوں کا لفظ ہے۔ اس لیے ان کو حروفِ علت کہتے ہیں۔

جیسے قول ہے شاعر کا

حرف علت نام کردند واو الف و یائے را ہر کرا درد رسد لاچار گوید وائے را

یعنی عربوں نے واو، الف، یا کو حرف علت کا نام دیا ہے کیونکہ جس کو بھی کوئی بیماری یا تکلیف لاحق ہوتی ہے تو وہ بے ساختہ ان الفاظ (وائے) کو بولتا ہے۔

**جواب** دیگر: جیسے بیمار کی حالت متغیر ومتبدل ہوتی رہتی ہے ایسے ہی یہ حرف بھی متغیر ومتبدل ہوتے رہتے ہیں۔

**سوال** صحیح کو صحیح کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** صحیح لغت میں تندرست کو کہتے ہیں اور چونکہ یہ بھی تندرست کی طرح ہوتا ہے بوجہ نہ ہونے اس میں حرف علت اور ہمزہ اور تضعیف کے اس لیے اس کو صحیح کہتے ہیں۔

**سوال** اگر کوئی اعتراض کرے کہ تعریف لفظِ صحیح کی صحیح پر صادق نہیں آتی اس لیے کہ لفظ صحیح کا صحیح نہیں ہے؟

**جواب** ہم جواب دیں گے کہ تعریف مسمیٰ کے لیے ہوتی ہے نہ کہ اسم کے لیے۔

**سوال** کوئی اعتراض کرتا ہے کہ صحیح کو باقی قسموں سے کیوں مقدم کیا ہے؟

**جواب** ہم کہتے ہیں کہ دو وجہوں سے۔ ایک اس لیے کہ اس میں تغیر نہیں ہوتا دوسرا اس وجہ سے کہ اس کی بحث اکثر ہوتی ہے۔

4/4

مہموز آنست کہ یک حرف اصلی او ہمزہ بود و مہموز بر سہ قسم ست: مہموز الفاء و مہموز العین و مہموز اللام۔
مہموز الفاء آنست کہ در مقابلہ فا کلمہ اسم یا فعل ہمزہ بود چوں "اَمْرٌ وَ اَمَرَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"
و مہموز العین آنست کہ در مقابلہ عین کلمہ اسم یا فعل ہمزہ بود چوں "سَأْلٌ و سَأَلَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"
و مہموز اللام آنست کہ در مقابلہ اسم یا فعل ہمزہ بود چوں "قَرْءٌ و قَرَءَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"۔

**ترجمہ**

مہموز: وہ کلمہ ہے جس کا ایک حرف اصلی ہمزہ ہو اور مہموز تین قسم پر ہے۔ مہموز الفاء، مہموز العین اور مہموز اللام۔
مہموز الفاء: وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے "اَمْرٌ وَ اَمَرَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"
مہموز العین: وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے "سَأْلٌ و سَأَلَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"
مہموز اللام: وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے "قَرْءٌ و قَرَءَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"

---

**سوال** مہموز کو مہموز کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** مہموز کہتے ہیں لغت میں ہمزہ دیئے ہوئے کو اور چونکہ اس میں بھی فا و عین و لام کے مقابلہ میں ایک حرف اصلی ہمزہ ہوتا ہے اس لیے اسے مہموز کہتے ہیں۔

**سوال** مہموز کو گوز پشت کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** کوز پشت لغت میں ٹیڑھی پیٹھ والے کو کہتے ہیں جس طرح ٹیڑھی پیٹھ والا راستے میں سختی سے چلتا ہے اسی طرح یہ ہمزہ بھی ادا کرنے کے وقت سختی سے ادا ہوتا ہے۔ اس لیے اس کو کوز پشت کہتے ہیں۔

ومضاعف آنست کہ دوحرف اصلی او از یک جنس باشند و مضاعف بر دو قسم است۔
مضاعف ثلاثی و مضاعف رباعی۔
مضاعف ثلاثی آنست کہ در مقابلہ عین و لام کلمہ اسم یا فعل دوحرف از یک جنس باشند چوں "مَدٌّ" و "مَدَّ" کہ در اصل "مَدْدٌ" و "مَدَدَ" بودہ است بروزن "فَعْلٌ" و "فَعَلَ"
و مضاعف رباعی آنست کہ در مقابلہ فا و لام اولیٰ و عین و لام ثانی اسم یا فعل دوحرف از یک جنس باشند چوں "صَرْصَرٌ" و "صَرْصَرَ" بروزن "فَعْلَلٌ" و "فَعْلَلَ"۔

**ترجمہ**

مضاعف: وہ کلمہ ہے جس کے دوحرف اصلی ایک جنس کے ہوں اور مضاعف دو قسم پر ہے۔ مضاعف ثلاثی اور مضاعف رباعی
مضاعف ثلاثی وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے عین اور لام کے مقابلہ میں دوحرف ایک جنس کے ہوں جیسے "مَدٌّ" و "مَدَّ" کہ اصل میں یہ "مَدْدٌ" و "مَدَدَ" تھے بروزن "فَعْلٌ" و "فَعَلَ"۔
مضاعف رباعی: وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے فاء اور لام اوّل اور عین اور لام ثانی کے مقابلہ میں دوحرف ایک جنس کے ہوں جیسے "صَرْصَرٌ" و "صَرْصَرَ" (آندھی، تیز ہوا) بروزن "فَعْلَلٌ" و "فَعْلَلَ"۔

---

**سوال** مضاعف کو مضاعف کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** مضاعف کہتے ہیں لغت میں دو گنا کو اور مضاعف اصطلاحی میں بھی دوحرف ایک جنس کے ہوتے ہیں اس لیے اس کو مضاعف کہتے ہیں۔

**سوال** تم نے کہا ہے کہ مضاعف ثلاثی وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے عین لام کے مقابلہ میں دوحرف ایک جنس کے ہوں اگر فاء وعین کے مقابلہ میں دوحرف ایک جنس کے ہوں تو کیا وہ بھی مضاعف ثلاثی کہلائے گا یا نہیں؟ حالانکہ یہ وقوع میں آیا ہے۔ جیسے "یَیَنٌ" بروزن "فَعَلٌ" بمعنی چشمہ یا بڑی ندی اور "دُدْرَۃٌ" بروزن "فُعْلَۃٌ" بمعنی آتشکدہ یا آگ۔

**جواب** یہ قلیل الاستعمال ہے اور ہم نے یہ تعریف اکثریت کو مدنظر رکھتے ہوئے کی ہے۔

**سوال** مضاعف ثلاثی کو "اَصَم" اور مضاعف رباعی کو مطابقی کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** "اَصَم" لغت میں بہرے کو کہتے ہیں جس طرح بہرے کو سختی سے سنائی دیتا ہے یا سنایا جاتا ہے ایسے ہی یہ حروف بھی ادا کرنے کے وقت سختی سے ادا ہوتے ہیں۔ اور مطابقی لغت میں موافق کو کہتے ہیں اور جو مطابقی اصطلاحی ہے اس میں بھی فاء لام اولیٰ اور عین لام ثانی موافق ہوتے ہیں۔

---

و مثال آنست کہ در مقابلہ فاء کلمہ اسم یا فعل حرف علت بود چوں "وَصْلٌ و وَصَلَ" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"

واجوف آنست کہ در مقابلہ عین کلمہ اسم یا فعل حرف علت بود چوں "قَوْلٌ و قَالَ وَ بَيْعٌ وَ بَاعَ" بروزن "فَعْلٌ وَ فَعَلَ"۔

و ناقص آنست کہ در مقابلہ لام کلمہ اسم یا فعل حرف علت بود چوں "غَزْوٌ و غَزَا و رَمْیٌ و رَمٰی" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"۔

**مثال:** وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو جیسے "وَصْلٌ و وَصَلَ" بروزن "فَعْلٌ وَ فَعَلَ"۔

**اجوف:** وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو جیسے۔ "قَوْلٌ و قَالَ وَ بَيْعٌ وَ بَاعَ" بروزن "فَعْلٌ وَ فَعَلَ"۔

**ناقص:** وہ کلمہ ہے اسم ہو یا فعل جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو جیسے "غَزْوٌ و غَزَا و رَمْیٌ و رَمٰی" بروزن "فَعْلٌ و فَعَلَ"۔

---

**سوال** مثال کو مثال کیوں کہتے ہیں؟

**جواب** مثال کہتے ہیں لغت میں مانند کو اور یہ بھی مانند صحیح کے ہوتی ہے باعتبار ماضی کے یا اس کے امر کا صیغہ مانند ہوتا ہے صیغۂ اجوف کے جیسے "بِعْ وَعِدْ"۔

